# مذہبِ جعفری کی اشاعت

یہ مذہب اپنی ذاتی صلاحیت کی بنا پر بغیر کسی حکومت و اقتدار کا سہارا لئے ہوئے سب سے پہلے سرزمینِ حجاز پر ظاہر ہوا۔

چوتھی صدی میں مدینہ منورہ میں باقاعدہ پھیل گیا۔ جو بات ابن حزم کو برداشت نہ ہو سکی اور اس نے شیعوں کی وجہ سے مدینہ منورہ کے لئے بھی ناسزا الفاظ استعمال کر دیئے۔

شام میں اس مذہب کی تبلیغ حضرت ابوذرؓ نے کی۔ چنانچہ آج بھی قریہ صرفند میں ابوذر کے نام کی مسجد موجود ہے۔ وہاں کے شیعہ حکومت کے عہدہ دار، تاجر، طبیب مرکزی حیثیت کے مالک ہیں۔ وہاں عزائے امام حسینؑ کی مجلسیں ہوتی ہیں۔ اہلسنت شرکت کرتے ہیں اور خطیب کھل کر یزید و معاویہ کی سیاہ کاریوں کا اعلان کرتا ہے۔

ابن جبیر اپنے سفرنامہ میں چھٹی صدی کا حال لکھتا ہے کہ "شام میں شیعہ سنیوں سے زیادہ ہیں اور تمام شہروں پر چھائے ہوئے ہیں"۔

کرد علی کا بیان ہے کہ شام میں شیعیت پہلی صدی میں آئی اور اس کا سلسلہ جبل عامل اور بعلبک کے مہاجرین سے چاروں طرف پھیل گیا اور اب شام میں شیعوں کی تعداد دو لاکھ سے کسی طرح کم نہیں ہے۔

جبلِ عامل میں یہ سلسلہ حضرت ابوذر کی کوششوں سے شروع ہوا اور آج تک جاری ہے۔ لبنان میں تشیع پرسکون طریقہ سے پھیل رہا ہے۔ نجف اشرف میں یہاں کی ایک جماعت

مشغولِ تحصیل ہے جس میں سے بہت سے ارباب علم مبلغین اور مجتہدین نکلتے رہے ہے۔
استاد کرد علی ہی کا کہنا ہے کہ حمص میں شیعوں کے خاص قریے ہیں بلکہ اصل شہر میں بھی مختلف جماعتیں ہیں۔
غوغہ اور نبل وغیرہ سب شیعہ ہیں۔
حلب میں بنو زہرہ کا اقتدار ہے اور یہ سب حمدانیوں کے زمانہ کے بچے ہوئے ہیں جبکہ شیخ نوح حنفی نے شیعوں کے کفر کا فتویٰ دیا تھا اور چالیس ہزار شیعوں کے قتل و غارت کے بعد ان کو شہر بدر کر دیا تھا۔
حلب میں مذہب تشیع کو اتنا اقتدار ملا کہ انھوں نے سلیمان بن عبدالجبار کو ۵۱۷ھ میں مدرسہ زجاجیہ بنانے سے روک دیا۔
افریقہ میں بھی تشیع کافی پھیلا۔ یہاں تک کہ ۴۰۷ھ میں امیر افریقہ المعز بن بادیس نے شیخین کو برا بھلا کہنے کی تہمت رکھ کر انھیں تباہ و برباد کر دیا۔ قصہ یہ تھا کہ المعز شیعوں کی ایک جماعت کے پاس سے گذرا تو لوگوں نے اس سے ان لوگوں کے بارے میں سوال کیا اور یہ محسوس کیا کہ امیر ان سے بیزار ہے۔ یہ دیکھنا تھا کہ سب شیعوں پر ٹوٹ پڑے۔ ان کی اکثریت کو قتل کیا۔ ان کا اسباب غارت کیا۔ انھیں نذرِ آتش کیا۔ کچھ لوگوں نے قصرِ منصور میں پناہ لی تو وہاں بھی آب و دانہ بند کر دیا گیا کہ جب کوئی شخص باہر نکلتا تھا تو ختم کر دیا جاتا تھا۔ بعض لوگوں نے مسجد میں پناہ لی لیکن وہ بھی مارے گئے۔ (تاریخ کامل ۹ ؍ ۱۲۲)
تاریخ شیعیت کے لئے یہ کوئی نیا حادثہ نہ تھا بلکہ یہاں ایسے بے شمار حادثات موجود ہیں۔
یہ اور بات ہے کہ اس کے باوجود افریقہ میں شیعوں کی تعداد تقریباً ایک کروڑ ہے۔
انڈونیشیا میں شیعوں کی تعداد تقریباً ۸۰ لاکھ ہے۔ جہاں علویین کو کافی دسترس حاصل ہے۔
انھیں میں علامہ سید محمد عقیل (صاحب نصائح کافیہ) وغیرہ تھے جن کا قیام سنگاپور میں رہتا تھا۔
مصر میں تشیع کی اشاعت ان اصحاب کرام کے ذریعہ ہوئی جنھوں نے فتح مصر میں حصہ لیا تھا۔ جیسے حضرت مقداد، ابوذر، ابورافع، ابوایوب انصاری وغیرہ۔ حضرت عمار نے تو عثمان کے دور میں اس انداز سے تبلیغ کی کہ تمام شہر حضرت علیؑ کی طرف سے حضرت عثمان کا مقابلہ کرنے کے لئے